# رپورٹ سالانہ

# آل انڈیا مسلم لیگ

بابتہ سنہ ۱۹۲۳ء



پیش کردہ

## سید ظہور احمد صاحب بی۔ اے۔ ایل۔ ایل۔ بی

آنریری سکرٹری

بموقعہ

## اجلاس پنجدہم آل انڈیا مسلم لیگ

بمقام لکھنؤ

سنہ ۱۹۲۳ء

۳۲۹۶۹۵۳ ۶۶۶۳۶

۳۹۱

# بخدمت جناب صدر و اراکین آل انڈیا مسلم لیگ

۱۵۱

حضرات!

میں آل انڈیا مسلم لیگ کی سنہ ۱۹۲۲ء کی کارروائی کی رپورٹ آپکی خدمت میں پیش کرنے کی عزت حاصل کرتا ہوں۔

لیگ کے سالانہ اجلاس سنہ ۱۹۱۹ء منعقدہ امرتسر میں مندرجہ ذیل ممبران اوسکے عہدہ داروں کی حیثیت سے منتخب کئے گئے تھے اور یہی ممبران سال رواں میں اپنے مختلف عہدوں پر قائم رہے۔

محمد علی جناح صاحب صدر

سید ظہور احمد صاحب آنریری سکریٹری

خلیق الزمان صاحب اور مسعود الحسن صاحب اسسٹنٹ سکریٹری

امرتسر کی پاس شدہ ترمیمات قواعد کی رو سے لیگ کی کونسل کی ارکین میں ڈیڑھ سو سے تین سو تک اضافہ کر دیا گیا تھا چونکہ پراونشل

لیگین اب بھی نیم جان حالت مین ہین - اسلئے جدید قواعد پر اس
بارہ مین پورا نفاذ نہین کرایا جا سکا -

اب ان جملہ ممبران کی میعاد انتخاب بھی ختم ہو چکی اور قاعدہ کے
مطابق جدید انتخابات عمل مین آنا چاہئے -

لیگ کے رجسٹر مین ۱۰۹۳ ممبران کے نام یکم جنوری سنہ ۲۳ء کو درج
ہے جیسا کہ یکم جنوری سنہ ۲۲ء کو تھے مگر سال سنہ ۱۹۲۲ء مین صرف ۲۲۳ ممبران
نے اپنے چندہ کا کل یا جزو ادا کیا ہے سنہ ۱۹۲۲ء مین اس مد مین جو مجموعی
رقم وصول ہوئی ہے اسکی میزان آٹھ سو چھبیس (۸۲۶) روپیہ ہے -
حالانکہ سال گذشتہ مین تین ہزار سات سو چوالیس روپیہ وصول
ہوئے تھے - گذشتہ تین سال کی آمدنی اور خرچ ضمیمہ نمبر ا
مین درج ہے -

یہ امر بہت زیادہ افسوسناک ہے کہ باوجودیکہ رپورٹ سالہائے
گذشتہ مین اس امر کی طرف خاص طور سے توجہ دلائی گئی تھی پھر
بھی جو ممبران برابر اپنا چندہ ادا کرتے رہتے ہین انکی تعداد کم
ہوتی گئی ہے -

سنہ ۱۹۲۲ء مین لیگ کی کونسل کا کوئی جلسہ نہین ہوا حالانکہ سنہ ۱۹۲۱ء

میں دو اور ۱۹۲۰ء میں تین جلسے ہوئے تھے دو جلسے کورم کی کمی اور نیز قاعدہ کے بموجب دس فیصدی غیر حاضر ممبران کی رایوں کی عدم وصولی کی وجہ سے ملتوی ہوئے سب سے زیادہ حوصلہ شکن یہ بات ہے کہ اکثر ایسے چند ممبران کی جو سالانہ جلسوں میں بہت زیادہ دلچسپی کا اظہار کرتے ہیں اور ان افعال اور فروگذاشتوں پر جنکو وہ ناپسند کرتے ہیں سختی سے نکتہ چینی کے لئے تیار رہتے ہیں وہ بھی اس بارہ میں اپنے فرائض کے ادا کرنے سے قاصر رہے حالانکہ دفتر سے جو ایجنڈا روانہ کیا جاتا ہے اس میں ممبران کی غیر حاضری کی صورت میں ان کی تحریری رائیوں کے وصول کی ضرورت کی طرف خاص طور سے توجہ منعطف کرائی جاتی ہے۔

سال ۱۹۲۲ء میں فوری ضروریات کی بناء پر ایک جلسہ منعقد ہوا تھا۔

۱۹۲۳ء میں سال گذشتہ سے زیادہ عدم دلچسپی ممبران کی طرف سے ظاہر ہوئی نہ صرف حاضری جلسہ ہائے کونسل میں یا تحریری رائیوں کے بھیجنے میں بلکہ کونسل کے آئندہ جلسوں

کے لئے تجاویز کے ارسال کرنے مین بھی اسکے حاصل کرنے کے
لیے مین برابر خواہشمند اور مصر رہا ہون۔ اس امر مین میری اپیلین
بیکار گئین شاید اس کی وجہ میری کثیر التعداد خطائین ہون۔
مین امید کرتا ہون کہ میرے بعد میری جگہ پر جو سکریٹری صاحب
منتخب ہونگے وہ اس امر مین کامیاب ہونگے۔
آخر مین ایک مرتبہ پھر آپ کے غور اور توجہ کے لیے اس
مسئلہ کو پیش کرونگا کہ لیگ کی پراونشل اور ڈسٹرکٹ شاخون
کی زبردست سرگرمیون کا وقت اب آرہا ہے۔
اسلئے کہ ہندوستان حکومت خودمختاری کیطرف پیشقدمی
کر رہا ہے اور ہمین اب بہت زیادہ ضرورت اس امر کی ہوگی کہ
جہان کہین موقع ہو اپنے ہندو بھائیون سے میل جول اور مشورہ
کرسکے اور جہان کہین ضرورت ہو اپنے آزادانہ طرز عمل سے اس
امر کا انتظام کرتے رہین کہ اسلامی مفاد کو کسی طریقہ پر نقصان نہ
پہونچے اور خصوصاً ایسی حالت مین جبکہ عوام الناس کی
رائے کل قانونی اور انتظامی کارروائیون کی نگرانی کرنیوالی اور
اثر ڈالنے والی ہوگی اس مقصد کو ملحوظ رکھکر ہم اپنی پراونشل

اور ڈسٹرکٹ لیگوں کو جس قدر جلد از سر نو مرتب کریں اتنا ہی بہتر ہے

میں ہوں حضرات

آپ کا وفادار خادم ہونے کا شرف رکھنے والا

سید ظہور احمد

آنریری سکریٹری

آل انڈیا مسلم لیگ

# ضمیمہ

## گوشوارہ جمع و خرچ آل انڈیا مسلم لیگ

### آمدنی

| نمبر شمار | تصریح | ۱۹۲۰ء روپیہ | ۱۹۲۰ء آنہ | ۱۹۲۰ء پائی | ۱۹۲۱ء روپیہ | ۱۹۲۱ء آنہ | ۱۹۲۱ء پائی | ۱۹۲۲ء روپیہ | ۱۹۲۲ء آنہ | ۱۹۲۲ء پائی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | تحویل سابقہ | ۴۲۵۵ | ۶ | ۵ | ۳۳۶۰ | ۱۳ | ۲ | ۷۴۳ | ۰ | ۳ |
| ۲ | چندہ سالانہ | ۱۴۳۳ | ۹ | ۰ | ۲۱۵۷ | ۸ | ۴ | ۸۲۶ | ۴ | ۰ |
| ۳ | عطیہ جات | ۶۳ | ۰ | ۰ | ۱۶۵۰ | ۰ | ۰ | ۱۹۸۰ | ۰ | ۰ |
| ۴ | واپسی زر رقوم پیشگی | ۱۱۸۷ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ |
| ۵ | متفرقات | ۷۳۴ | ۰ | ۰ | ۱۳ | ۹ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ |
| | میزان | ۱۳۲۹۳ | ۱۵ | ۵ | ۶۱۸۱ | ۵ | ۸ | ۳۰۵۸ | ۶ | ۳ |
| | منہائی اخراجات جو سامنے صفحہ پر درج ہیں۔ | ۱۰۰۳۳ | ۱۰ | ۱۰ | ۵۷۳۶ | ۵ | ۶ | ۳۲۸۹ | ۱۲ | ۶ |
| میزان | بقایا تحویل | ۳۳۶۰ | ۱۳ | ۷ | ۷۴۳ | ۰ | ۲ | ۲۷۰ | ۹ | ۸ |

# نمبر ا

## بابت سالہائے ۱۹۲۰ء لغایۃ ۱۹۲۲ء

### خرچ

| نمبر | تصریح | ۱۹۲۰ء روپیہ | آنہ | پائی | ۱۹۲۱ء روپیہ | آنہ | پائی | ۱۹۲۲ء روپیہ | آنہ | پائی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | تنخواہ ملازمان | ۶۲۰۰ | ۳ | ۶ | ۶۱۱۹ | ۱ | ۳ | ۳۳۲۹ | ۹ | ۳ |
| ۲ | کرایہ مکان | ۷۵۰ | ۰ | ۰ | ۱۲۰۰ | ۰ | ۰ | ۴۷۵ | ۷ | ۰ |
| ۳ | ٹکٹ ڈاک خانہ | ۳۰۵ | ۱۳ | ۶ | ۱۶۱ | ۲ | ۹ | ۱۲۳ | ۰ | ۰ |
| ۴ | کاغذ قلم روشنائی وغیرہ | ۹۸ | ۶ | ۰ | ۵۲ | ۹ | ۶ | ۶۹ | ۹ | ۹ |
| ۵ | تار | ۲۴۰ | ۹ | ۸ | ۱۳ | ۳ | ۰ | ۱۶ | ۲ | ۰ |
| ۶ | اُجرت چھپائی | ۹۴۸ | ۱۳ | ۰ | ۲۰۵ | ۸ | ۰ | ۱۲۲ | ۱۴ | ۰ |
| ۷ | اخبارات | ۱۵۲ | ۴ | ۰ | ۱۱۴ | ۱۳ | ۶ | ۲۴ | ۵ | ۰ |
| ۸ | خریدکتب | ۴۵ | ۹ | ۰ | ۲۸ | ۶ | ۰ | ۹ | ۱۴ | ۰ |
| ۹ | جلسہ ہائے عام | ۱۴۲۳ | ۱۴ | ۰ | ۳۰۴ | ۱۴ | ۰ | ۵۰ | ۱۲ | ۰ |
| ۱۰ | سفرخرچ | ۱۸۷ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ |
| ۱۱ | رقوم پیشگی | ۱۵۰۶ | ۱۰ | ۱۰ | ۱۲ | ۳ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ |
| ۱۲ | متفرقات | ۲۶۲ | ۸ | ۰ | ۱۰۴ | ۹ | ۶ | ۷۶ | ۳ | ۶ |
| | میزان | ۱۲۴۳ | ۱۰ | ۱۰ | ۵۹۳۲ | ۵ | ۶ | ۴۲۸۹ | ۱۳ | ۶ |

مطبوعہ شاہی پریس امین الدولہ پارک لکھنؤ

باہتمام عابد علیخان مالک مطبع

